رائے نہ رکھتا ہو۔ اسی طرح اس کے مقابلے میں کوئی ماہر مسلم دین دار ڈاکٹر بھی موجود نہ ہو۔ اگر کوئی قابلِ اعتماد ماہر مسلم دین دار ڈاکٹر موجود ہو تو اسی کی بات پر اعتماد کرنا چاہیے اور دیگر ڈاکٹرز سے رجوع کرنے سے احتراز کرنا چاہیے واللہ اعلم۔

**مسئلہ: اگر کوئی شخص روزہ رکھ کر سفر پر روانہ ہو تو اس کے لیے وقت سے پہلے روزہ افطار کرنا (روزہ توڑنا) جائز ہے یا نہیں؟**

راجح بات یہی ہے کہ اگر اسے مشقت محسوس ہو تو بہتر ہے کہ وہ اسی وقت روزہ افطار کر لے لیکن اس شرط کے ساتھ کہ وہ شہر سے باہر آجائے۔ یعنی اگر اس نے سفر شروع کر دیا اور وہ شہر میں ہی ہے تو اس کے لیے روزہ کھولنا جائز نہیں۔ اور اگر روزہ مکمل کرنے میں کوئی مشقت نہ ہو تو وہ روزہ مکمل کرے گا اور اس کے لیے روزہ توڑنا مناسب نہیں۔ واللہ اعلم

## حیض ونفاس اور روزہ

یہ صورت خواتین کے ساتھ خاص ہے یعنی خواتین پر دورانِ حیض و نفاس روزہ فرض نہیں، جب تک کہ وہ ان دونوں سے فارغ نہ ہو جائیں۔ دلیل نبی مکرم ﷺ کا یہ فرمان ہے کہ: عورت جب حائضہ ہو جائے تو وہ نماز نہیں پڑھتی اور نہ ہی روزہ رکھتی ہے۔ [1]

(ا) اس بات پر اتفاق ہے کوئی اختلاف نہیں کہ ایسی حالت میں عورت پر روزہ واجب نہیں۔

ب) اور اگر وہ رکھ بھی لے تب بھی وہ ادا نہیں ہو گا بلکہ فاسد الاعتبار اور ناقابلِ قبول ہو گا۔

ج) اور جب وہ حیض یا نفاس سے فارغ ہو جائے تو اس پر قضا واجب ہو گی۔ [2]

ان تینوں باتوں پر اجماع ہے۔

---

[1] أخرجه البخاري في الحيض/ باب ترك الحائض الصوم (304)

[2] أخرجه البخاري 1 / 83، ومسلم 1 / 265 برقم (335)

## حاملہ اور دودھ پلانے والی خواتین اور روزہ

حاملہ اور دودھ پلانے والی خواتین کے لیے بھی "جائز" ہے کہ وہ روزہ ترک کر سکتی ہیں۔ اور یہ رخصت حمل اور دودھ پلانے کے ابتدائی، درمیانے، اور آخری سب دنوں کو شامل ہے، جو کہ انہیں انکی اور انکے بچے کی رعایت کرتے ہوئے دی گئی ہے۔ اسکی دلیل رسولِ اکرم ﷺ کا یہ فرمان ہے کہ: اللہ تعالی نے حاملہ اور دودھ پلانے والی عورتوں کو روزہ کی رخصت دی ہے۔ [1]

لیکن مسئلہ میں کچھ تفصیل بھی ہے:

حاملہ اور دودھ پلانے والی عورت کے لیے روزہ چھوڑنا بعض اوقات حرام اور کبھی جائز اور کبھی واجب ہوتا ہے:

- جب انہیں روزہ رکھنے میں کوئی مشقت وتکلیف نہ ہو تو انکا روزہ چھوڑنا حرام اور رکھنا واجب ہے۔
- جب انہیں روزہ رکھنے میں مشقت ہو لیکن روزہ رکھنا انہیں نقصان نہ دے تو انکے لیے روزہ چھوڑنا جائز ہے۔
- جب روزہ رکھنے سے ان پر یا انکے بچے پر ضرر اور نقصان مرتب ہوتا ہو تو روزہ چھوڑنا واجب اور رکھنا حرام ہے۔ (الشرح الممتع لشيخ عثيمين رحمه الله)

## روزہ کن چیزوں سے ٹوٹتا ہے اور کن سے نہیں

قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ نے ۳ بنیادی چیزیں ذکر کی ہیں جن سے روزہ ٹوٹ جاتا ہے، اور وہ ہیں: جماع (ہمبستری)، کھانا اور پینا۔ یعنی صبح فجر صادق سے شام سورج غروب ہونے تک ان

---

[1] أخرجه أحمد (347/4) وأبو داود والترمذي والنسائي وابن ماجه وحسنه الترمذي، وفي تخريج «المشكاة»(2025) «سنده جيد».

میں سے کسی ایک کا ارتکاب بھی روزہ کو فاسد (توڑ) کر دیتا ہے۔ اور اس بات پر اہلِ علم کا اجماع ہے۔

### روزہ سے متعلقہ اختلافی معاملات میں اہم قاعدہ

"جن چیزوں کے بارے میں اختلاف ہو کہ ان سے روزہ ٹوٹتا ہے کہ نہیں، اور قرآن و حدیث میں صراحت سے اسکا حکم نہ ملے تو اسوقت تک اس چیز کو روزہ توڑنے والی چیز قرار نہیں دیا جاسکتا جب تک کہ کوئی واضح دلیل نہ مل جائے"۔

اس طرح مذکورہ ۳ متفقہ چیزوں کے علاوہ، زیادہ تر روزہ توڑنے والی اختلافی چیزوں سے روزہ نہیں ٹوٹتا۔ [1]

**اور وہ چیزیں جن سے روزہ ٹوٹ جاتا ہے دو طرح کی ہیں:**

### ۱) روزہ توڑنے والے وہ امور جن سے صرف روزہ کی قضاء لازم آتی ہے

وہ مندرجہ ذیل ہیں:

**۱۔ جان بوجھ کر کھانا اور ۲۔ پینا:** ہاں اگر بھولے سے یا غلطی سے یا کسی کے انتہائی مجبور کرنے پر کھانے یا پینے سے روزہ نہیں ٹوٹتا [2] اور نہ اس کا قضاء و کفارہ لازم آتا ہے۔

خواہ کسی معقول چیز کو کھایا جائے جیسے عموماً کھانے پینے کی چیزیں یا کسی بھی غیر معقول چیز کو کھایا جائے جنہیں عادۃً کھایا پیا نہیں جاتا۔ جیسے مٹی، کچے اناج و پھل وغیرہ۔ اسی طرح کاغذ، روئی وغیرہ۔ ان سب سے روزہ ٹوٹ جاتا ہے۔ اور یہاں کھانے اور پینے سے مراد وہ چیزیں ہیں: جنہیں منہ کے ذریعہ معدے میں داخل کیا جائے۔ وہ کھانے کی ہوں یا پینے کی اور اُن میں وہ فائدہ مند ہوں: جیسے پکا ہوا اناج اور گوشت، پانی و دودھ وغیرہ۔ یا نقصان دہ: جیسے حقہ،

[1] دیکھیے : الشرح الممتع لشيخ عثيمين رحمه الله

[2] البخاري ( الفتح ۴ / ۱۵۵ ط . السلفية ) ومسلم ( ۲ / ۸۰۹ ط . الحلبي )

شیشہ، تمباکو، گٹکا، مین پوری، نسوار، سگریٹ و دیگر نشہ آور چیزیں، یا پھر وہ جس میں نفع و نقصان دونوں نہ ہوں۔ ان سب سے روزہ ٹوٹ جاتا ہے۔

- لہٰذا ہر وہ چیز جو منہ یا ناک کے راستے معدے تک پہنچے وہ کھانے کی ہو یا پینے کی اور اُن میں وہ فائدہ مند ہو یا نقصان دہ اس سے روزہ ٹوٹ جاتا ہے۔
- اور اس کے مقابلے میں ہر وہ چیز جو منہ یا ناک کے علاوہ کسی اور جگہ سے معدہ تک پہنچے راجح قول کے مطابق اگر وہ کھانے یا پینے یا انکے حکم میں داخل ہو تو اس سے روزہ ٹوٹ جائیگا ورنہ نہیں۔ لہٰذا:
- خون کی یا کسی اور چیز کی ڈرپ لگوانے سے روزہ ٹوٹ جاتا ہے۔
- اسی طرح اس میں وہ انجکشنز (Injections) بھی شامل ہیں جو غذا یا طاقت کے طور پر مریض کو دیے جاتے ہیں۔
- اسی طرح روزہ میں بھاپ (STEAM) لینا بھی روزہ توڑ دیتا ہے۔
- اسی طرح وہ دوائی بھی روزہ توڑ دیتی ہے جو ناک کے ذریعہ انسان کے دماغ یا پیٹ میں پہنچ جاتی ہے، اور اس کی دلیل وہ روایت ہے جس میں رسول اللہ ﷺ نے روزہ کی حالت میں دورانِ وضوء ناک میں پانی ڈالنے میں مبالغہ سے منع فرمایا ہے۔[1] جس کی وجہ یہی ہے کہ کہیں وہ پانی دماغ یا معدہ تک نہ پہنچ جائے۔ اور اسی حدیث سے اہلِ علم نے یہ قاعدہ بیان کیا ہے کہ " ہر وہ چیز جو منہ یا ناک کے ذریعہ معدہ تک پہنچے اس سے روزہ ٹوٹ جاتا ہے۔" البتہ اگر وہ ناک ہی میں باقی رہے اور دماغ تک نہ پہنچے تو اس سے روزہ نہیں ٹوٹتا اور اس کے استعمال میں کوئی حرج نہیں۔
- آنکھ میں ڈالی جانے والی دوائی (Eye Drops)، سے روزہ نہیں ٹوٹتا، یہی بات راجح ہے کیونکہ اسے لغت یا عرف میں کھانا پینا قرار نہیں دیا جا سکتا اور روزہ ٹوٹنے کی جو علت قرآن

[1] أخرجه الترمذي(3 / 146الحلبي) وقال حسن صحيح وصححه الألباني صحيح الترمذي (631)

میں بیان کی گئی ہے وہ (الأکل والشرب) یعنی کھانا پینا ہے۔ البتہ اگر آنکھ میں ڈالی جانی والی دوا منہ میں پہنچ جائے اور پھر اسے نگل لیا جائے تو اس سے روزہ ٹوٹ جاتا ہے، کیونکہ وہ پینے کے حکم میں شمار ہو گا۔ لیکن اگر وہ منہ کے بجائے صرف حلق تک پہنچتی ہے تو اس میں کوئی حرج نہیں۔ واللہ اعلم

- اسی طرح "سرمہ" لگانے سے بھی روزہ نہیں ٹوٹتا، اور آنکھوں میں لگائی جانے والی وہ تمام اشیاء جو دوائی یا میک اپ کے طور پر استعمال ہوتی ہیں جیسے Eyeliner, Maskara, Kajal, Lenses وغیرہ ان کا استعمال بھی روزہ میں کیا جاسکتا ہے۔ واللہ اعلم
- اسی طرح کان میں ڈالی جانے والی دوا یا تیل اگر دماغ تک پہنچ جائے تو روزہ ٹوٹ جاتا ہے وگرنہ نہیں۔ اس لیے اس میں بھی احتیاط کرنا چاہیے۔
- مذکورہ تمام روزہ توڑ دینے والی صورتوں میں متروکہ یا توڑے ہوئے روزہ کی قضاء لازم آئے گی۔[1] واللہ اعلم

## قئے (الٹی) اور روزہ

قئے (الٹی) کی دو صورتیں ہیں:

ا۔ جان بوجھ کر، خواہ وہ کسی بھی طرح کی جائے۔ انگلی حلق میں ڈال کر، یا جان بوجھ کر ایسا دیکھنا، سننا، سونگھنا، یا پیٹ کو اتنا دبانا کہ جس سے قیے آسکے اس طرح اگر قئے آجائے تو اس سے روزہ ٹوٹ جاتا ہے، اور اس کی قضاء لازم آتی ہے۔ اور اگر کوئی جان بوجھ کر قئے کرنا چاہے اور قئے نہ آئے تو روزہ نہیں ٹوٹتا جب تک کہ قئے نہ آجائے۔

۲۔ ہاں اگر غلطی سے نہ چاہتے ہوئے کسی کو قئے آجائے: تو اس سے روزہ نہیں ٹوٹتا۔

جیسا کہ آپ ﷺ کا فرمان ہے کہ جسے خود بخود قئے آجائے اس پر کوئی قضاء نہیں (اور اس کا

[1] الشرح الممتع لشیخ عثیمین رحمه الله

روزہ بھی نہیں ٹوٹتا) اور جو جان بوجھ کر قئے کر لے اسے چاہیے کہ وہ اس روزے کی قضاء کرے (کیونکہ اس کا روزہ ٹوٹ گیا)[1] اور امام خطابی رحمہ اللہ بھی اس بات پر اہل علم کا اجماع واتفاق بھی نقل کرتے ہیں۔

## حیض یا نفاس کا خون اور روزہ

اس طرح حیض ونفاس کا خون آجانے سے روزہ ٹوٹ جاتا ہے۔ مثلاً خاتون نے صبح روزہ رکھا اور دوپہر یا شام افطاری سے پہلے اگرچہ کچھ لمحے پہلے ہی کیوں نہ ہو اسے پیریڈ (ایام ماھواری) شروع ہو گئے تو اس کا وہ روزہ ٹوٹ جائے گا۔ اسی طرح جس عورت کو نفاس کا خون (جو کہ ولادت کے بعد آتا ہے) جاری ہو۔ اس کا بھی روزہ ٹوٹ جاتا ہے۔ اور جب تک مذکورہ دونوں حالتیں باقی ہوں روزہ ساقط ہو جائے گا اور متروکہ روزہ کی قضاء لازم آئے گی۔ اس بات پر بھی اہلِ علم کا اجماع ہے۔

## الاستمناء(خودلذتی)اور روزہ

استمناء سے مراد ہے کہ جان بوجھ کر کسی بھی طریقے سے منی نکالنا، خواہ ایسا کرنے والا غیر شادی شدہ ہو یا شادی شدہ جو اکیلے ایسا کرے یا اپنی اہلیہ کے بوس وکنار یا چھونے کی وجہ سے انزال ہو جائے۔ اسی طرح اس میں لڑکا اور لڑکی دونوں برابر ہیں۔

مذکورہ تمام صورتوں میں انزال (منی نکلنے) پر روزہ ٹوٹ جاتا ہے۔ یہی قول اکثر اہلِ علم کا ہے۔ جن میں ائمہ اربعہ، امام ابو حنیفہ، امام مالک، امام شافعی اور امام احمد بن حنبل رحمہم اللہ شامل ہیں، اور ایسی صورت میں وہ روزہ باطل ہو جائے گا اور اس کے بدلے قضاء لازم آئے گی۔

[1] أخرجه أحمد(498/2) وأبو داود في الصيام(2380) والترمذي في الصوم(720)

## روزہ کی حالت میں مذی کا نکلنا

مذی سے مراد وہ پانی ہے جو منی سے پہلے لذت کے باعث نکلتا ہے، جس کا احساس عموماً انسان کو نہیں ہوتا اور اس کے نکلنے سے شرمگاہ کا دھونہ واجب ہو جاتا ہے۔ جبکہ کپڑوں کا دھونا اس کے لگنے سے ضروری نہیں، بلکہ ان پر صرف چھینٹے مار دینا ہی کافی ہے۔ جیسا کہ رسول اللہ ﷺ سے ثابت ہے۔[1]

جبکہ روزہ کی حالت میں "مذی" نکلنے سے روزہ ٹوٹ جاتا ہے یا نہیں اسمیں اہلِ علم کے دو قول میں سے راجح قول کے مطابق: روزہ نہیں ٹوٹتا ہے۔ یہی فتوی شیخ الاسلام ابن تیمیہ رحمہ اللہ کا بھی ہے۔

## روزہ کی حالت میں جسم سے خون نکلنا

اس کی کچھ صورتیں ہیں:

### پہلی صورت

**روزہ کی حالت میں حجامہ کرانا:** حجامہ سے مراد ہے سینگی لگوانا۔ حجامہ کا یہ عمل عہدِ نبوی ﷺ سے رائج ہے، جس کا مقصد جسم سے فاسد خون کو نکالنا ہے، یہ عمل ایک چھوٹے سے کیڑے کے ذریعہ کیا جاتا رہا ہے اور آج یہ عمل جدید آلات کے ذریعہ کیا جاتا ہے جیسے آلات کپ وغیرہ کے ذریعہ حجامہ کرنے والا مطلوبہ جگہ پر خفیف سا کٹ لگا کر فاسد خون نکالتا ہے۔

جو بہت سی مختلف اور بڑی بیماریوں کے لیے انتہائی زیادہ مفید اور مجرّب نبوی نسخہ ہے۔ جسم کے مختلف مقامات پر اسے استعمال کیا جاتا ہے۔ اسے کرنے والے کا بھی اس فن میں بہت ماہر ہونا ضروری ہے۔ یہ عمل عام معالج و ڈاکٹرز بھی نہیں کر سکتے اور کسی اناڑی یا غیر متخصص کا یہ عمل کرنا شدید نقصان کا سبب بھی بن سکتا ہے۔

جہاں تک حالتِ روزہ میں حجامہ کرانے کا تعلق ہے تو اس میں اہلِ علم کا شدید اختلاف ہے۔

[1] البخاري في العلم (132)، ومسلم في الحيض (303)

مسئلہ میں راجح بات یہی ہے کہ حجامہ سے روزہ ٹوٹ جاتا ہے۔ جیسا کہ امام احمد، شیخ الاسلام ابن تیمیہ رحمہا اللہ اور دیگر بعض اہلِ علم کا کہنا ہے۔ کیونکہ: آپ ﷺ نے حجامہ کرنے والے اور کرانے والے دونوں کے لیے اسے روزہ ٹوٹنے کا سبب قرار دیا ہے۔[1] اس روایت میں اگرچہ کلام ہے اور بعض اہلِ علم نے اسے ضعیف قرار دیا ہے لیکن امام احمد رحمہ اللہ نے اسے اس باب میں سب سے زیادہ صحیح قرار دیا ہے۔ اسی طرح امام ابن راھویہ، علی بن المدینی، امام بخاری، ابن حبان، حاکم وغیرہم رحمہم اللہ نے بھی اسے صحیح قرار دیا ہے۔ اور امام نووی رحمہ اللہ نے تو اسے امام مسلم رحمہ اللہ کی شرط پر قرار دیا ہے۔[2]

سو اس روایت کی بنا پر حجامہ سے روزہ ٹوٹ جاتا ہے، اور شیخ الاسلام ابن تیمیہ رحمہ اللہ اس کی جو حکمت بیان کرتے ہیں اس کا خلاصہ یہ ہے کہ حجامہ کروانے والے کے روزہ ٹوٹنے کا سبب و حکمت یہ ہے کہ حجامہ کے ذریعہ جسم سے خون نکالا جاتا ہے جو کہ جسمانی ضعف کا باعث ہے اور اس پر حجامہ کروانے کے بعد کچھ نہ کھانا اور روزہ میں باقی رہنا مزید جسمانی کمزوری کا باعث ہے۔ جس سے مستقبل میں نقصان کا خدشہ ہے اور اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: **وَلَا تُلْقُوْا بِاَيْدِيْكُمْ اِلَى التَّهْلُكَةِ** (البقرة: 195) ''اوراپنے ہاتھوں اپنے آپ کو ہلاکت میں نہ ڈالو''۔ چونکہ مذکورہ آیت میں اپنے آپ کو ہلاکت میں ڈالنے سے روکا گیا ہے، اسی لیے حجامہ کروانے والے کو فوراً روزہ افطار کرنے اور اس کے روزہ ٹوٹ جانے کی خبر دی گئی ہے۔ تاکہ حجامہ کے بعد روزہ اس کی ہلاکت میں پڑنے یا نقصان کا سبب نہ بنے۔ سو اسی بنا پر روزہ کی

---

[1] أخرجه أحمد (123/4)؛ وأبو داود في الصيام (2368)؛ والنسائي في «السنن الكبرى» (3126) ط/الرسالة؛ وابن ماجه في الصيام (1681)؛ وصححه ابن حبان (3533)؛ والحاكم (428/1).

[2] «التلخيص» للحافظ (193/2) ، «شرح المهذب» (350/6)، وانظر طرق هذا الحديث في «السنن الكبرى» للنسائي.

حالت میں بغیر کسی معقول وضروری وجہ کے حجامہ کرانا ''ناجائز'' ہے اور جو مجبوراً سینگی (حجامہ) لگوائے تو اسے چاہیے کہ روزہ توڑ دے اور بعد میں اس کی قضاء کرے۔ انتہی کلامہ

## جسم سے خون نکلنے کی دیگر صورتیں

جسم سے خون نکلنے کی دوسری صورت: یہ ہے کہ کسی بھی وجہ سے جسم سے اتنی مقدار میں خون نکل جائے جو معمولی نہ ہو، جو جسمانی کمزوری کا سبب ہو، وہ کسی حادثہ کے باعث ہو، یا کسی کو خون دینے کی وجہ سے، اور پھر وہ خون کا عطیہ ضرورۃً ہو یا بلا ضرورت ان تمام صورتوں میں روزہ ٹوٹ جاتا ہے۔

جسم سے خون نکلنے کی تیسری صورت: یہ ہے کہ جسم سے معمولی مقدار میں خون نکلے، جیسے دانتوں سے خون کا آنا (اسے نگلنا نہیں چاہیے بلکہ تھوک دینا چاہیے) اور خارش کی وجہ سے یا زخم کی خرابی یا بگڑ جانے سے ہلکا سا خون کا نکلنا، یا جسم پر کہیں کٹ لگنے یا چوٹ لگنے کی وجہ سے ہلکا سا خون نکلنا اس طرح خون ٹیسٹ کروانے کے لیے معمولی سا خون نکالنا وغیرہ وغیرہ۔

اس صورت میں روزہ نہیں ٹوٹتا بلکہ باقی رہتا ہے۔ واللہ اعلم

نوٹ: خون کی ڈرپ لگوانے سے روزہ ٹوٹ جاتا ہے۔

## روزہ توڑنے والی مذکورہ تمام صورتوں میں ''روزہ فاسد'' ہونے کی شروط:

اگر کوئی روزہ توڑنے والے امور میں سے کسی کا ارتکاب کرلے تو اس کا روزہ اسی صورت میں ٹوٹے گا جب وہ ایسا جان بوجھ کر / اختیاری طور پر / اور یاد رکھتے ہوئے کرے۔

اگر اس نے جان بوجھ کر ایسا نہیں کیا، یا غلطی سے کوئی چیز اس کے منہ میں چلی گئی جیسے گرد و غبار، دھواں، کوئی کیڑا وغیرہ، یا اس نے کلی کی اور پانی غلطی سے بغیر اختیار کے اندر چلا گیا وغیرہ وغیرہ تو اس کا روزہ باقی اور صحیح ہے۔

اسی طرح اسے کچھ کھانے یا پینے پر مجبور نہ کیا گیا ہو اور اگر اکراہ کے طور پر اس نے ایسا کیا تو اس کا روزہ صحیح ہے۔ اسی طرح اس نے بھول کر نہ کیا ہو بلکہ یاد رکھتے ہوئے کیا ہو۔ وگرنہ اس کا روزہ صحیح ہے۔

## دیگر وہ امور جن سے روزہ نہیں ٹوٹتا

وہ مندرجہ ذیل ہیں:

احتلام ہو جانا، غسل کرنا، حلق میں مکھی یا مچھر کا چلے جانا، حلق میں گرد و غبار یا دھواں چلے جانا، بھاپ کا حلق میں غلطی سے چلے جانا، ضرورت پڑنے پر ہنڈیا میں نمک وغیرہ کا چکھنا (اور اسے اندر نہیں نگلے) اسی طرح ماں کا اپنے نومولود بچے کو کوئی چیز چبا کر نرم کر کے دینا، غلطی سے کلی کرتے ہوئے یا حلق یا ناک میں پانی ڈالتے ہوئے دماغ تک پہنچ جانا، یا غرارے کرتے ہوئے حلق میں پانی چلے جانا، تھوک کا نگل لینا۔

اور جہاں تک دانت صاف کرنے کے لیے ٹوتھ پیسٹ یا معجون، منجن وغیرہ کے استعمال کا تعلق ہے تو اہلِ علم میں کچھ نے اس کی اجازت دی ہے اور کچھ نے اس سے منع فرمایا ہے۔ بہتر یہی ہے کہ اس میں احتیاط کیجائے، کیونکہ پیسٹ کا حلق میں جانے کا خدشہ رہتا ہے۔ بلکہ اسے چاہیے کہ وہ مسواک کا استعمال کرے جو کہ مسنون بھی ہے۔ البتہ وہ خالی ٹوتھ برش استعمال کر سکتا ہے۔

## روزہ کے دروان بوس و کنارکرنا (چومنا)

اسکی ۳ صورتیں ہیں:

۱۔ بوس و کنار سے شہوت نہ ابھرتی ہو: جیسے: چھوٹے بچوں کو چومنا، یا کسی مسافر کی واپسی پر اسے چومنا وغیرہ، اس سے روزہ میں کوئی فرق نہیں پڑتا۔

۲۔ بوس وکنار سے شہوت ابھرتی ہو لیکن خروجِ منی کے ذریعہ روزہ کے فاسد ہونے کا ڈر نہ ہو: ایسی صورت میں بوس وکنار جائز ہے مگر احتیاط بہتر ہے۔

۳۔ بوس وکنار سے شہوت ابھرتی ہو اور خروجِ منی یا جماع میں واقع ہو جانے کا خدشہ ہو:

ایسی صورت میں بوس وکنار بھی حرام ہے۔

اسکے علاوہ گلے ملنا، جسم سے جسم ملانا، چمٹنا، چھونا اور دیکھنا وغیرہ ان سب کا حکم بھی بوس وکنار کی مذکورہ تفصیل کے مطابق ہے۔

## ۲) وہ امور جن سے روزہ کی قضاء و کفارہ مُغلَّظہ دونوں لازم آتے ہیں:

جمہور اہل علم کے نزدیک وہ صرف جماع (ہمستری) ہی ہے۔

اگر کوئی حالت روزے میں جماع کرلے تو اس پر قضاء اور کفارہ دونوں لازم آتے ہیں اور اس بات پر اجماع ہے۔ اور حالت روزہ میں جماع (ہمبستری) کرنا یہ روزہ توڑنے والی چیزوں میں سب سے زیادہ خطرناک اور حرمت کے لحاظ سے سب سے زیادہ سخت ہے۔ اس لیے جو اس کا ارتکاب کرے گا اسے اس روزہ کی قضاء کے ساتھ کفارہ مُغلَّظہ بھی ادا کرنا پڑے گا۔

بشرطیکہ اسمیں 3 شروط پائی جائیں:

اسپر روزہ فرض ہو، یعنی وہ نابالغ یا پاگل وغیرہ نہ ہو۔

روزہ کو ساقط کرنے والی کوئی وجہ نہ ہو جیسے مسافر ایسا کرے یا وہ مریض جسکے لیے روزہ چھوڑنا جائز ہو لیکن وہ روزہ رکھ لے اور پھر جماع کا مرتکب ہو جائے یا کوئی غیر رمضان میں رمضان کے روزہ کی قضاء کرتے ہوئے ایسا کرے تو ان سب پر قضاء ہے کفّارہ نہیں۔

کفارہ مغلظہ کی تفصیل مندرجہ ذیل ہے:

یا تو گردن آزاد کرے (جو کہ آج کے دور میں ممکن نہیں ہے) اگر وہ نہیں پائے تو دو مہینے کے لگاتار، پے درپے، بغیر گیپ کے روزے رکھے، اور اگر اسکی بھی طاقت نہ ہو تو ۶۰ مسکینوں کو کھانا کھلائے۔ (اور اگر اس کی بھی طاقت و قدرت نہ ہو تو توبہ واستغفار کرے اور دوبارہ ہرگز ایسا نہ

کرے)۔

مسئلہ: اگر کسی نے جماع شروع کیا اور فجر طلوع ہو گئی تو پتہ چلتے ہی وہ بیوی سے الگ ہو گیا تو اسکا روزہ صحیح ہے خواہ بیوی سے الگ ہونے کے بعد منی ہی کیوں نہ خارج ہو جائے۔

لیکن اگر وہ پتہ چلنے کے بعد بھی بیوی سے الگ نہ ہوا تو اسکا یہ عمل عمداً جماع شمار ہو گا جس پر اسکا روزہ باطل ہو جائیگا اور اسپر توبہ، اس روزہ کی قضاء اور کفارہ مغلّظہ واجب ہو جائیگا۔ [1]

نوٹ: روزوں سے متعلقہ چند مزید اہم مسائل جنہیں یہاں اختصار کے باعث حذف کر دیا گیا ہے راقم کے مکمل مضمون میں دیکھے جاسکتے ہیں جو مجلہ البیان کراچی کے پہلے شمارے میں شایع ہو چکا ہے اور المدینہ اسلامک ریسرچ سینٹر کی ویب سائٹ www.islamfort.com پر ''ماہِ رمضان اور روزہ'' کے عنوان سے موجود ہے۔

وآخرُ دعوانا أن الحمد للہ ربِّ العالمین

---

[1] أخرجه البخاري في الصوم/ باب إذا جامع في رمضان ولم يكن له شيء فتصدق عليه فليكفر (1936)؛ ومسلم في الصيام/ باب تحريم الجماع في شهر رمضان... (1111)

# اعتکاف فضیلت، احکام و مسائل

## اعتکاف کی تعریف و مسنونیت

اعتکاف کے لغوی معنی اپنے آپ کو کسی شئے پر روکے رکھنے یا پابند کر لینے کے ہیں اور اصطلاح شریعت میں کسی کا دنیاوی علائق سے الگ تھلگ ہو کر مسجد کے اندر عبادت کی نیت سے اپنے قیام کو کسی مدت کے لیے پابند کر لینا اعتکاف کہلاتا ہے۔

- جسے لیلۃ القدر کی تلاش و حصول کے لیے مسنون کیا گیا ہے۔
- اللہ تعالیٰ نے اس کے بارے میں اس طرح اشارہ فرمایا ہے: ﴿وَلَا تُبَٰشِرُوهُنَّ وَأَنتُمۡ عَٰكِفُونَ فِي ٱلۡمَسَٰجِدِ﴾--(البقرۃ:187)
- رمضان کے علاوہ بھی اعتکاف کرنا ثابت ہے، تاہم ماہ رمضان میں اعتکاف کرنا سنت مؤکدہ ہے۔ صحیح بخاری میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ ہر رمضان میں اعتکاف کیا کرتے تھے۔[1]
- صحیح مسلم میں سیدنا ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے رمضان کے پہلے عشرے کا اعتکاف فرمایا، پھر درمیانی عشرے کا اعتکاف فرمایا، پھر فرمایا: "میں نے اس رات (یعنی لیلۃ القدر) کی تلاش میں پہلے عشرے کا اعتکاف کیا، پھر درمیانی عشرے کا اعتکاف کیا، پھر میں اعتکاف کے لیے جب آیا تو مجھ سے کہا گیا کہ یہ رات تو آخری عشرے میں ہے۔ لہٰذا تم میں سے جو شخص اعتکاف کرنا چاہیے وہ اعتکاف کرلے۔[2]"
- اور آپ ﷺ کے ساتھ آپ ﷺ کی ازواجِ مطہرات اور آپ ﷺ کے صحابہ رضی اللہ عنہم بھی اعتکاف فرماتے تھے اور بعد میں بھی اعتکاف کا حکم باقی رہا منسوخ نہیں ہوا۔ حتی کہ ازواجِ مطہرات رسول اللہ ﷺ کی وفات کے بعد بھی اعتکاف فرمایا کرتی تھیں۔[3]

---

[1] صحیح البخاری،الاعتکاف، حدیث: 2036

[2] صحیح البخاری، الاعتکاف، باب الاعتکاف فی العشر الاواخر، ح: 2027، وصحیح مسلم، الصیام، باب فضل لیلۃ القدر والحث علی طلبہا، ح: 1147 واللفظ لہ

[3] صحیح البخاری، الاعتکاف، باب الاعتکاف فی العشر الاواخر، ح: 2026، وصحیح مسلم، الاعتکاف باب اعتکاف العشر الاواخر من رمضان، ح: 2272

لہذا اعتکاف نص اور اجماع کی روشنی میں (مردوخواتین دونوں کیلیے فقط مسجد میں) مسنون ہے۔

### فضیلت

بالخصوص اعتکاف کی فضیلت میں جتنی بھی احادیث وارد ہیں وہ سند کے لحاظ کلام (اعتراض) سے خالی نہیں لیکن اعتکاف کی فضیلت کے لیے یہی بات کافی ہے کہ امام الانبیاء جناب محمد رسول اللہ ﷺ نے ہر رمضان پابندی سے اعتکاف فرمایا اور اس کی ترغیب بھی دلائی اور لیلۃ القدر جو ہزار مہینوں سے افضل واشرف ہے اُس کے حصول کا بہترین ذریعہ اعتکاف ہے جس کے لیے اسے مسنون قرار دیا گیا۔ اسی لیے عہدِ نبوّت سے لیکر آج تک باقاعدگی سے اس کا اہتمام جاری ہے۔

اور رسول اللہ ﷺ رمضان کے آخری عشرہ میں بحالتِ اعتکاف عبادت کے لئے اتنی محنت اور مشقت اٹھاتے کہ دوسرے دنوں میں اتنی کوشش نہ کرتے تھے۔[1]

## معتکف مسجد اور اپنی جائے اعتکاف میں کب داخل ہو؟

رسول اللہ ﷺ آخری عشرہ کا اعتکاف فرماتے تھے۔[2] اور آخری عشرہ بیسویں رمضان کو مغرب کے بعد شروع ہوتا ہے اس کے ساتھ سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا کی صراحت کو ملایا جائے کہ رسول اللہ ﷺ جب اعتکاف فرماتے تو نمازِ فجر پڑھکر اپنی جائے اعتکاف میں داخل ہوتے۔ اور صحیح بخاری میں بھی صراحت ہے کہ رسول اللہ ﷺ جب صبح کی نماز پڑھ لیتے تو اس جگہ تشریف لے جاتے جہاں اعتکاف کرنا ہوتا۔[3]

تو ان احادیث کے مطابق اس کی تطبیقی صورت یہی نکلتی ہے کہ: معتکف بیس رمضان (روزے) کو نماز مغرب مسجد میں ادا کرے اور یہ رات بحالتِ اعتکاف مسجد میں

---

[1] صحیح مسلم ،الاعتکاف:1175

[2] صحیح بخاری،الاعتکاف:2023

[3] صحیح بخاری،الاعتکاف :2041

گزارے، اگلے روز یعنی اکیسویں رمضان (روزے) کو نمازِ فجر سے فراغت کے بعد اپنی جائے اعتکاف میں داخل ہو جائے۔ واللہ اعلم۔

## اعتکاف سے متعلقہ چند اہم معاملات

معتکف چنانچہ اللہ کی رضاجوئی کے لیے خود کو مسجد میں روکتا ہے اس لیے معتکف کو اپنے قول و کردار میں عام انسانوں سے ممتاز ہونا چاہیے۔ لہٰذا معتکف کو کیا کرنا چاہیے اور کیا نہیں؟ چند اہم باتیں درجِ ذیل ہیں:

- اعتکاف ہر اُس مسجد میں کیا جاسکتا ہے جس میں تمام نمازیں باجماعت ادا کی جاتی ہوں۔
البتہ افضل یہ ہے کہ ایسی مسجد میں اعتکاف کیا جائے جس میں جمعہ کی نماز بھی ادا کی جاتی ہو تا کہ اسے نمازِ جمعہ ادا کرنے کے لیے مسجد سے نکلنے کی ضرورت پیش نہ آئے۔
اگر اس نے کسی ایسی مسجد میں اعتکاف کر لیا جس میں جمعہ کا اہتمام نہیں، تو پھر اس کے لیے دوسری مسجد میں نمازِ جمعہ کے لیے جانے میں کوئی حرج نہیں۔
- نمازِ پنجگانہ، سنتیں (مؤکدہ و غیر مؤکدہ)، اشراق، چاشت (جسے صلاۃ الاوّابین بھی کہا جاتا ہے)، صلاۃ التوبہ و دیگر نوافل کی ادائیگی کا اہتمام کریں۔ مسنون دعائیں یاد کریں۔ صبح و شام کے اذکار کی پابندی کریں، تلاوتِ قرآن، تدبّرِ قرآن، حفظ القرآن کا بھرپور اہتمام کریں۔ صحیح دینی لیٹریچر کا مطالعہ کریں، دروس میں شرکت کریں، روزانہ کچھ وقت علیحدگی میں بیٹھ کر اپنے ماضی حال کا جائزہ لیں، گناہوں کو یاد کریں، ان پر استغفار کریں، اپنی غلط عادات و اعمال سے چھٹکارہ حاصل کرنے کے بارے سوچیں اور اپنی اصلاح کریں، ماضی اور حال کو سامنے رکھتے ہوئے ایک بہتر مستقبل کی پلاننگ کریں۔ جمعرات کی مغرب سے جمعہ کی مغرب تک کثرت سے صلاۃ و سلام کا اہتمام کریں، جمعہ کے دن سورہ کہف کی تلاوت کریں(سورہ کہف کی تفسیر پڑھیں)، جمعہ کے دن عصر کے بعد سے مغرب تک دعاء کا اہتمام کریں، سحری کے وقت، روزے کے دوران کسی بھی وقت، افطاری کے وقت خصوصی دعاؤں کا اہتمام کریں، تراویح و قیام کا اہتمام کریں۔
- روایات سے معلوم ہوتا ہے کہ اعتکاف اور طاق راتوں کا قیام ایک انفرادی عبادت ہے۔ اور

مستقل اپنے خیمہ کے اندر رہنے کا نام ہے، صرف فرض نماز، جنازہ، تراویح کو ادا کرنے اور درس و دروس میں شرکت کرنے میں اجتماعیت کو برقرار رکھنے کی گنجائش ہے، اس کے علاوہ کسی مقام پر اجتماعیت نظر نہیں آتی، اس لئے ہمیں ان قیمتی دنوں اور سنہری راتوں کو اجتماعی اعتکاف اور اجتماعی مجالس کی نذر نہیں کر دینا چاہیے۔ رسول اللہ ﷺ اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے اس کی نظیر نہیں ملتی۔ حتی کہ تلاوتِ قرآن ہو یا نوافل کی ادائگی وغیرہ سب کچھ اپنے خیمہ کے اندر رہکر کریں۔ ورنہ اعتکاف کا مقصد فوت ہو جائیگا۔

- ساتھیوں سے تھوڑی سی بات چیت کر لینے میں کوئی حرج نہیں، خصوصاً جب کہ اس میں کوئی فائدہ بھی ہو لیکن بعض لوگوں میں جو یہ رواج پا گیا ہے کہ اعتکاف کرنے والوں کے پاس دن رات آنے جانے والوں کا تانتا باندھا رہتا ہے اور ان ملاقاتوں کے دوران ایسی گفتگو بھی ہو جاتی ہے جو حرام ہے تو یہ سب کچھ اعتکاف کے مقصود کے منافی ہے۔
- گھر والوں یا دیگر افراد سے ضرورت کے علاوہ بالکل بات چیت، ملاقات وغیرہ سے گریز کریں۔ البتہ اعتکاف کے دوران گھر کا کوئی فرد ملنے کے لیے آئے اور اُس سے بات چیت یا ملاقات ضروری ہو تو خیمہ سے باہر نکل کر کریں۔ اور صرف ضروری بات کریں اور پھر واپس اپنے خیمہ کے اندر آجائیں۔ حدیث میں ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم اعتکاف میں تھے تو سیدہ صفیہ رضی اللہ عنہا ملاقات کے لیے تشریف لائیں اور انہوں نے آپ سے کچھ باتیں بھی کیں۔ [1]
- نابالغ بچے شرعی احکام کے پابند نہیں ہیں اسلیے اعتکاف جیسی پاکیزہ اور مقدس عبادت کو بازیچہ اطفال نہیں بنانا چاہیے۔
- دورانِ اعتکاف غسل کرنا جائز ہے خواہ وہ فرض ہو یا نظافت وصفائی کے حصول کے لیے ہو۔
- سر میں کنگھی کرنا اور ناخن کاٹنا بھی جائز ہے۔

---

[1] صحیح بخاری، الاعتکاف، باب هل یخرج المعتکف لحوائجه...الخ، حدیث: 2035 وصحیح مسلم، السلام، باب بیان انه یستحب لمن رئی خالیا بامراة...الخ، حدیث: 5712

- آرام کے لیے مسجد میں چار پائی بچھانا بھی مباح ہے۔
- صرف اشد ضرورت (جیسے قضائے حاجت، غسل و نظافت، وضو) کے وقت ہی خیمہ سے باہر نکلیں۔
- مسجد کے باہر کی دنیا سے بلاضرورتِ شرعیہ کسی بھی طرح کا مستقل تعلّق رکھنا اعتکاف کے مقصد اور ثواب کو ضائع کر دیگا۔
- معتکف کے مسجد سے نکلنے کی فقہاء نے حسبِ ذیل اقسام بیان کی ہیں:

۱) کسی ایسے امر کے لیے باہر نکلنا جائز ہے، جس کے بغیر شرعاً یا طبعاً چارہ نہ ہو مثلاً: نماز جمعہ اور کھانے پینے کے لیے نکلنا جبکہ کوئی اور لانے والا نہ ہو، نیز بول و براز اور وضو و غسل کی حاجت کے لیے نکلنا اس کے لئے جائز ہے۔

۲) کسی ایسے کام کے لیے جو اعتکاف کے منافی ہو۔ مثلاً: گھر جانے کے لیے، خرید و فروخت کے لیے اور بیوی سے جماع کے لیے نکلنا جائز نہیں ہے، خواہ اس نے اس کی شرط عائد کی ہو یا شرط عائد نہ کی ہو۔

- دوران اعتکاف کسی بیمار کی تیمار داری بھی نہیں کی جاسکتی ہاں اگر گزرتے ہوئے بلا توقف کسی بیمار کا حال چال پوچھ لے تو جائز ہے۔[1]
- معتکف کو مسجد سے باہر جنازہ میں بھی شریک نہیں ہونا چاہیے اگر مسجد میں کوئی جنازہ آجائے تو اس کے پڑھنے میں کوئی حرج نہیں ہے۔[2]
- مسجد میں (اعتکاف و غیر اعتکاف، ہر حال میں) کسی بھی طرح کا کاروباری تعلّق، بات چیت (خواہ براہِ راست ہو یا کسی واسطہ سے، فون کے ذریعہ ہو یا انٹرنٹ کے ذریعہ، حتی کہ میسج کے ذریعہ ہی کیوں نہ ہو) نہ صرف مسجد کے تقدّس کو پامال کرتا ہے، بلکہ رسول اللہ ﷺ کی

---

[1] سنن ابی داؤد:کتا ب الصوم

[2] سنن ابی داؤد کتاب الصیا م

بد دعاء کا مستحق بناتا ہے، کاروبار میں نقصان و خسارہ کا ذریعہ ہے اور اعتکاف کے مقصد و ثواب کو بھی ختم کر دیتا ہے۔ لہٰذا دورانِ اعتکاف کاروباری دنیا سے مکمل قطع تعلّق لازمی ہے۔

- مسجد میں (غیر دینی و اصلاحی باتوں کے علاوہ) آواز بلند کرنا، جھگڑا کرنا، فضول بحث و مباحثہ کرنا نہ صرف یہ کہ حرام ہے بلکہ گناہِ کبیرہ ہے اور مسجد کے تقدّس کو پامال کرتا ہے۔ لہٰذا مسجد و اعتکاف کے آداب و تقدّس کا خیال رکھیں۔ ورنہ یہ آپ کے اعتکاف کو برباد کر دیگا۔
- اگر کوئی آپ کو مسجد میں جھگڑے پر یا آواز بلند کرنے پر اُکساتا ہے تو:

۱) اللہ کی رضا اور مسجد کے تقدّس کی خاطر خود پر کنٹرول کریں۔

۲) مکمل اعوذ باللہ پڑھیں۔

۳) اس جگہ کو چھوڑ دیں۔ اگر آپ خیمہ میں ہیں تو باہر مسجد میں اور باہر ہیں تو خیمہ میں آجائیں۔

۴) نماز و ذکر و اذکار میں مشغول ہو جائیں۔

۵) جو اعتکاف میں نہیں وہ نماز سے فارغ ہو گئے ہوں تو مسجد سے باہر چلے جائیں۔

۶) اگر معتکف ہوں تو اپنے خیمہ میں چلے جائیں۔

### موبائل کا استعمال:

- رنگ ٹون چینج کریں، تصاویر، گانوں اور غیر شرعی و فضول ویڈیوز سے موبائل کو پاک کریں، دس دن کے لیے مستقل سائلینٹ پر کر دیں، نعمت کا فائدہ اٹھاتے ہوئے جائز استعمال کریں کہ فارغ وقت میں کثرت سے قرآن کی تلاوت سنیں اور وہ بھی خیمہ کے اندر ائرفون (Headphone) لگا کر سنیں اور موبائل پر ضروری بات چیت خیمہ سے باہر آکر کریں، سوشل میڈیا (واٹس اپ، فیس بک، ٹوئیٹر وغیرہ) سے ان دس دنوں کے لیے مستقل مکمل اجتناب کر لیں۔
- اختتام اعتکاف کے موقع پر دھوم دھام سے نکلنا یا تصاویر اتروانا بھی ناجائز و حرام ہے۔

## خواتین کے لیے ضروری ہدایت

- خواتین کے لیے مسجد کے علاوہ گھر میں اعتکاف کرنا ثابت نہیں لہٰذا اعتکاف کی خواہشمند خواتین صرف مسجد میں ہی اعتکاف کر سکتی ہیں جیسا کہ ازواجِ مطہرات رسول اللہ ﷺ کی زندگی میں اور آپ ﷺ کی وفات کے بعد کیا کرتی تھیں۔[1]
- خواتین کے اعتکاف کے لیے، غیر شادی شدہ کے لیے اپنے سرپرست اور شادی شدہ کے لیے اپنے شوہر سے اجازت لینا شرعاً واجب ہے۔ جس کے بغیر خواتین کا مسجد میں اعتکاف جائز نہیں ہے۔
- مسجد میں خواتین کے اعتکاف اور دیگر واجبی ضروریات کو پورا کرنے کے لیے باپردہ اور اطمینان بخش انتظام کا ہونا ضروری ہے۔
- اعتکاف سے متعلقہ جو عمومی ہدایات و احکام مردوں کے لیے ہیں وہی خواتین کے لیے بھی ہیں۔
- دورانِ اعتکاف اگر کسی خاتون کے مخصوص ایّام شروع ہو جائیں تو اُس کا اس حالت میں مسجد میں رہنا حرام ہے لہٰذا اُس کا اعتکاف ختم ہو جائیگا اور اگر اعتکاف کے اختتام سے پہلے مخصوص ایّام ختم ہو جائیں تو دوبارہ اعتکاف جاری کیا جا سکتا ہے۔

یاد رکھیں اور خبردار رہیں!!!

مسنون اعتکاف کی تعریف و مقاصد آپ سے مذکورہ تمام باتوں کا تقاضہ کرتے ہیں لہذا انہیں اچھی طرح ذہن نشین کریں اور ان کی عملاً پابندی کریں۔

[1] صحیح البخاری، الاعتکاف، باب الاعتکاف فی العشر الاواخر، ح: 2024

# صدقۃ الفطر مختصر احکام و مسائل

**تعریف:** فطر کا معنی ہے کسی چیز کو کھولنا اور روزہ افطار کرنا۔ چونکہ یہ صدقہ رمضان کے تمام روزے افطار کرنے کے بعد ادا کیا جاتا ہے اس لیے اسے صدقہ فطر کہتے ہیں۔

**حکم:** ماہ مبارک رمضان کے اختتام اور عید الفطر کا کاچاند نظر آجانے کے بعد مسلمانوں پر صدقہ فطر فرض ہے۔ اور یہ صدقہ فطر ہر مسلمان چھوٹے بڑے (شیر خوار بچے سے لے کر بوڑھے تک) ہر مرد اور عورت پر فرض و واجب ہے۔ [1] حتی کہ اگر حمل (عورت کے پیٹ میں جو جان ہے) کو چار مہینے ہو جائیں تو اُس کی طرف سے بھی فطرانہ نکالنا چاہیے۔ واللہ اعلم

**نوٹ:**

صدقہ فطر نکالنے والے کے لیے یہ ضروری نہیں ہے کہ وہ صاحبِ نصاب بھی ہو، بلکہ جو مسلمان بھی عید کے دن اپنے اور اپنے زیرِ کفالت اہل و عیال کے ایک دن اور رات کے کھانے سے زیادہ کا مالک ہو، اس پر حسبِ استطاعت اپنی طرف سے بھی واجب ہے اور زیرِ کفالت ہر چھوٹے بڑے مسلمان کی طرف سے بھی واجب ہے۔ [2]

اسی طرح صدقہ فطر اس پر بھی واجب ہے جو کسی بیماری یا دیگر وجوہات کی بنا پر روزہ نہ رکھ سکا ہو۔

## وجوب کی حکمت

رسول اللہ ﷺ نے اس کی دو بنیادی حکمتیں بیان فرمائی ہیں:

1) روزہ اور روزہ دار کی تطہیر۔ روزے دار سے دوران روزہ سر زد ہونے ہو جانے والی لغو

[1] صحیح البخاری: 1432 الزکاۃ ،صحیح مسلم : 984 الزکاۃ

[2] سنن الدار قطنی 161/2،سنن البیہقی 161/4

اور بیہودہ باتوں اور کاموں سے پاکیزگی کا ذریعہ۔

2) مسکینوں کا کھانا۔ محتاج لوگوں سے تعاون کیا جائے تاکہ وہ عید کے دن بھی بھوکے نہ رہیں اور مسلمانوں کے ساتھ عید کی مسرتوں میں شریک ہو سکیں۔ [1]

3) نیز یہ صدقہ اللہ کی اس عظیم نعمت پر شکریہ ہے جو اس نے رمضان کے روزے، قیام اور دیگر عبادات بجالانے کی توفیق کی صورت میں ہم پر فرمائی ہیں کیونکہ یہ سب کچھ بغیر توفیقِ الہیٰ کے ممکن نہیں تھا۔

## وجوب کا وقت

صدقہ فطر کے وجوب کا وقت عید الفطر کے چاند کا دکھائی دینا ہے، لہٰذا ہر وہ مسلمان جو شوال کے ہلالِ نو کے ظہور کے وقت بقیدِ حیات ہے۔ اس کی طرف سے صدقہ فطر نکالنا واجب ہو گا، چنانچہ اگر کسی کے یہاں بچے کی پیدائش رمضان المبارک کا مہینہ ختم ہونے سے چند لمحے پہلے ہو رہی ہے تو اس کی طرف سے صدقہ فطر دیا جائے گا۔ اسی طرح اگر کسی کا انتقال عید کے چاند دکھائی دینے سے چند لمحہ پہلے ہو جاتا ہے تو اس کی طرف سے صدقہ فطر نکالنا واجب نہ ہو گا۔ [2]

## ادا کرنے کا وقت (کب نکالا جائے؟)

1) صدقہ فطر عید کا چاند نظر آنے سے لیکر عید کی نماز تک کے دوران ادا کیا جا سکتا ہے جبکہ بلا عذر شرعی عید کی نماز کے بعد دیا جانے والا صدقہ فطر شمار نہیں ہو گا۔ [3]

---

[1] ابو داود الزكاة

[2] المغنی 316/4

[3] صحیح بخاری 1509

2) نیز صدقہ فطر عید سے ایک یا دو دن پہلے بھی ادا کیا جا سکتا ہے۔[1] البتہ صدقہ فطر کو شروع رمضان یا آدھے رمضان کے فوراً بعد ہی دے دینا جائز نہیں۔

## صدقۃ الفطر کس چیز سے ادا کیا جائے؟

سیدنا ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ نبی ﷺ کے زمانے میں ہم صدقہ فطر کھانے کی چیزوں سے نکالا کرتے تھے اور ہمارا ق کھانا جو، منقیٰ، پنیر اور کھجور جیسی چیزیں تھیں۔[2]

سیدنا ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں رسول اللہ ﷺ ہمیں حکم دیتے کہ ہم رمضان کی زکوٰۃ (صدقہ فطر) کھانے کی چیزوں سے ادا کریں۔[3]

## مذکورہ احادیث کی روشنی میں

1) جو بھی اناج کسی بھی معاشرے میں بنیادی غذاؤں اور خوراک کے طور پر استعمال ہوتا ہو ان سے صدقہ فطر ادا کیا جائے۔

2) صدقہ فطر اشیائے خوردنی یعنی کھانے کی چیزوں سے ہی نکالا جائے۔ جیسا کہ نبی کریم ﷺ اور آپ ﷺ کے اصحاب رضوان اللہ علیہم صدقہ اناج اور کھانے کی چیزوں سے ہی ادا کرتے تھے، لہٰذا اصلاً صدقہ فطر میں غلہ، اناج ہی متعین ہے۔[4] اسی طرح فطرہ کی حکمت میں وارشدہ حدیث میں لفظ "طعمۃ للمساکین یعنی مسکینوں کا کھانا" سے بھی یہ مفہوم بالکل واضح ہے کہ صدقی فطر خوراک کی صورت میں ہو۔

---

[1] بخاری 1511

[2] صحیح بخاری : 1510، صحیح مسلم : 958

[3] صحیح ابن خزیمہ 88/4

[4] صحیح بخاری 1510، صحیح مسلم 985

# المدینہ اسلامک ریسرچ سینٹر

## مدینہ یونیورسٹی سے اعلیٰ تعلیم یافتہ فاضلین کی زیرِ سرپرستی قائم

## تعلیمی، تحقیقی، تبلیغی ورفاہی ادارہ

جو خالصتاً قرآن وسنت کی روشنی میں، منہجِ سلف کے مطابق، تمام تر تعصبات سے بالاتر رہ کر:

- ✯ دینِ اسلام کی خدمت، اور امتِ مسلمہ کے عقائد وافکار اور اعمال کی اصلاح کے لئے مصروفِ عمل ہے۔
- ✯ شعائرِ اسلام کا دفاع اور باطل افکار ونظریات کا مدلل رد خالص علمی انداز میں پیش کرتا ہے۔
- ✯ نظریاتی، معاشرتی ومالی معاملات اور دیگر جدید مسائل میں تفصیلی ومدلل تجزیہ اور شرعی حل تجویز کرتا ہے۔
- ✯ الیکٹرانک میڈیا میں اپنی ویب سائٹ: www.islamfort.com اور سوشل میڈیا کے صفحات islamfort1 کے ذریعہ تمام دنیا میں دینِ اسلام کی نشر واشاعت کا فریضہ انجام دے رہا ہے۔
- ✯ زندگی سے متعلقہ تمام مسائل کا شرعی حل، زبانی، تحریری اور آن لائن ہر طرح سے پیش کرتا ہے۔
- ✯ ہر عمر اور ہر طبقہ سے تعلق رکھنے والے مرد وخواتین کے لئے مختلف اوقات میں دینی ودنیاوی تعلیم وتربیت کا خصوصی اہتمام کرتا ہے۔
- ✯ معاشرے میں غرباء ومساکین، یتیم وبیواؤں اور مستحق افراد کی حسبِ مقدور کفالت وتعاون کی ہر ممکن کوشش کرتا ہے۔

**لہٰذا آیئے! دینِ اسلام کی سربلندی کے اس عظیم مشن میں**

**المدینہ اسلامک ریسرچ سینٹر کا ساتھ دیجئے۔**

جامع مسجد سعد بن ابی وقاص، نزد مینار شہید پارک ڈیفنس فیز 4 کراچی

021-35896959 info@islamfort.com

islamfort1 03222056928 www.mirc.org.pk www.islamfort.com